خطبہ جمعہ

۵ شعبان ۱۳۹۷ھ

پریشان کن امروز گنجینہ چست        کہ فردا کلیدش نہ در دست تست





○ جانشین شیخ التفسیر حضرۃ مولانا عبید اللہ انور مدظلہم ○


بعد از خطبہ مسنونہ :-

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم :

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم :

اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّیْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا وَّعَلَانِیَةً فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝ (پ ۳ ع ۶)

ترجمہ : جو لوگ اپنا مال راہِ خدا میں رات اور دن (اور) پوشیدہ اور آشکارا خرچ کرتے رہتے ہیں سو ان لوگوں کے لئے ان کے پروردگار کے پاس اجر ہے۔ نہ ان کے لیے کوئی خوف ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔

## فضیلتِ انفاق

خدا کی راہ میں اپنا مال صرف کرنا "انفاق فی سبیل اللہ" کہلاتا ہے جو بہت بڑی نیکی اور عظیم کارِ ثواب ہے۔ قرآن اور حدیث میں انفاق فی سبیل اللہ پر بڑا زور دیا گیا ہے اور مُنْفِقِیْن (خرچ کرنے والوں) کی بڑی فضیلت اور تعریف آئی ہے۔ ارشادِ خداوندی ہے۔ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ۔ (پ ۳ ع ۴) ان لوگوں کی مثال جو اللہ کی راہ میں مال خرچ کرتے ہیں ایسی ہے کہ جیسے ایک دانہ کہ سات بالیں۔ ہر بال میں سو سو دانے۔ اور اللہ جس کے لئے چاہتا ہے بڑھاتا ہے اور اللہ ہی وسعت والا جاننے والا ہے۔

دوسرے مقام پر ارشاد فرمایا۔ اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّیْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا وَّعَلَانِیَةً فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝ (پ ۳ - ع ۶) جو لوگ اپنا مال راہِ خدا میں رات اور دن (اور) پوشیدہ اور آشکارا خرچ کرتے رہتے ہیں۔ سو اُن لوگوں کے لیے اُن کے پروردگار کے پاس اجر ہے۔ نہ ان کے لیے کوئی خوف ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ نیز اس امر کی تلقین فرمائی گئی ہے کہ راہِ خدا میں بہتر چیز دیا کرو۔ فرسودہ بے کار اور ایسی چیز نہ دو کہ اگر وہ چیز تمہیں دی جائے تو بُرا محسوس ہو۔ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ۝ جب تک اپنی محبوب چیزوں کو خرچ نہ کرو گے (کامل) نیکی (کے مرتبہ) کو نہ پہنچ سکو گے۔

اور فرمایا گیا ہے۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْفِقُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّاۤ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَلَا تَیَمَّمُوا الْخَبِیْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ ۝ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِیْهِ اِلَّاۤ اَنْ تُغْمِضُوْا

فیہ ۔ وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰہَ غَنِیٌّ حَمِیْدٌ ٥ (پ ۳ ع ۵)
اے ایمان والو! خدا کی راہ میں اپنی کمائی میں سے اچھی سے اچھی چیز دو اور اس میں سے (بھی) جو ہم نے تمہارے لیے زمین سے نکالی ہیں۔ اور خراب چیز کا قصد بھی نہ کرو کہ اس میں سے خرچ کروگے۔ حالانکہ تم خود بھی (اس خراب چیز کے) لینے والے نہیں ہو۔ بجز اس صورت کے کہ چشم پوشی ہی کر جاؤ اور جانے رہو کہ اللہ بے نیاز ہے، ستودہ صفات ہے۔

محترم حضرات! یہ حقیقت ہے کہ انفاق فی سبیل اللہ کی سعادت وہ خوش قسمت ہی حاصل کر سکتا ہے جس کا دل دنیاوی مال و اسباب کی محبت میں گرفتار نہ ہو۔ جس شخص کے دل میں دنیاوی مال و متاع کی محبت گھر کر چکی ہو۔ وہ انفاق کی سعادت سے کبھی بہرہ ور نہیں ہو سکتا۔

## دنیا کو محبوب نہ بناؤ

مسلمانوں کو یہ تلقین فرمائی گئی ہے کہ وہ دنیا کی محبت میں مبتلا نہ ہوں۔ کیونکہ دنیا کی محبت بہت ساری برائیوں کی جڑ ہے۔ حُبُّ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ خَطِیْئَۃٍ۔ جس کے دل میں دنیوی مال و متاع کی محبت جاگزیں ہو جاتی ہے تو وہ اس کے حصول کے لیے ہر جائز و ناجائز طریقہ استعمال کرتا ہے۔ دھوکہ دیتا ہے، ملاوٹ کا مرتکب ہوتا ہے۔ جھوٹ بولتا ہے، رشوت لیتا ہے، سود کا کاروبار اختیار کرتا ہے۔ ناپ تول میں کمی بیشی، بددیانتی اور اس طرح کی بہت سی مذموم اور ناجائز افعال کا ارتکاب اس کا روز کا معمول بن جاتا ہے۔ گویا اس پر مال کی محبت و عشق کا اس قدر غلبہ ہوتا ہے کہ خدا اور نبیؐ کی تعلیمات اور احکام کا اسے قطعاً لحاظ نہیں رہتا۔ وہ آخرت کے حساب اور اپنے افعال بد کے مآل سے غافل ہو جاتا ہے۔ ایسے شخص کے لیے بربادی کی دعاء فرمائی گئی ہے۔ تَعِسَ عَبْدُ الدِّیْنَارِ وَعَبْدُ الدِّرْھَمِ کہ برباد ہو دینار اور درہم کا بندہ۔

اور قرآن پاک میں ارشاد ہے اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ۔ یعنی مال و دولت کی کثرت اور حرص نے تم کو غفلت میں رکھا۔ اور حدیث پاک میں آتا ہے۔ جو شخص حلال و حرام کی تمیز کیے بغیر دنیا حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہے اس کے لیے آگ ہی آگ ہے۔

اور ایک اور روایت میں آتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کی تمام تر توجہ حصول دنیا پر صرف ہوتی میرا پڑوس اس پر حرام ہے۔

حضرات گرامی قدر! ایسا شخص جس کا دل دنیا کی محبت سے لبریز ہوتا ہے لالچ، حرص اور بخل ایسے باطنی امراض کا شکار رہتا ہے۔ وہ خیرات و صدقات کے ثواب اور فضیلتوں سے محروم رہتا ہے اور حلال و حرام کی تمیز کیے بغیر دن رات دنیا جمع کرنے میں منہمک رہتا ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ مَنْ اَحَبَّ دُنْیَاہُ اَضَرَّ بِاٰخِرَتِہٖ۔ یعنی جو دنیا کو محبوب رکھتا ہے وہ اپنی آخرت کو نقصان پہنچاتا ہے۔ اور ایسے لالچی اور حریص مالدار کی مذمت میں فرمایا گیا ہے — اَلدُّنْیَا جِیْفَۃٌ وَطَالِبُھَا کِلَابٌ دنیا مردار ہے اور اس کے چاہنے والے کتے ہیں۔

جو "دنیا" "بندے" سے "خالق" کو ناراض کرنے کا باعث بنے اس کے "ملعون"، "مذموم" اور "مردار" ہونے میں کیا شک ہے؟

بڑا بدنصیب ہے وہ شخص جو دنیاوی تلذذات و تمتعات میں اتنا مگن ہو جاتا ہے کہ اسے آخرت یاد نہیں رہتی اور موت کو بھول جاتا ہے اور اس حقیقت سے آنکھیں موند لیتا ہے کہ دنیوی مال و اسباب ہمیشہ اس کے پاس نہیں رہیں گے ؎

چوں بنوبت می دہند ایں دولتت
از چہ شد پر باد آخر سلطنت

دنیا کی محبت میں گرفتار بدقسمت کے دل میں مخلوق خدا کی ہمدردی کا جذبہ باقی نہیں رہ جاتا۔ وہ اپنے لیے تو ہر طرح کا سامان عیش جمع کرتا ہے مگر دوسروں کے بؤس و مسکنت اور احتیاج و ضرورت کا خیال نہیں رکھتا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے۔ لَیْسَ الْمُؤْمِنُ الَّذِیْ یَشْبَعُ وَجَارُہٗ جَائِعٌ اِلٰی جَنْبِہٖ۔ وہ کامل مؤمن نہیں جو خود تو سیر ہو اور اس

کے پہلو میں اس کا پڑوسی فاقہ سے ہو۔

محترم حضرات! حق تعالیٰ

## خدا کا محبوب مالدار

کو وہ مالدار محبوب ہوتا ہے جو جائز طریقوں سے کماتا ہو اور پھر جائز مصارف پر صرف کرتا ہو۔ یعنی کماتے وقت بھی خدا اور رسولؐ کے احکام کو ملحوظ رکھتا ہو اور خرچ کرتے وقت بھی۔ ایسے خدا شناس مالدار کی تعریف میں آیا ہے کہ اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ الْعَبْدَ التَّقِیَّ الْغَنِیَّ۔ اللہ ایسے بندے کو دوست رکھتا ہے جو مالدار اور پرہیزگار ہو۔ نیز ایسے ہی خوش نصیب و خوش بخت کے حق میں فرمایا گیا ہے۔ نِعْمَ الْمَالُ الصَّالِحُ لِلرَّجُلِ الصَّالِحِ۔

غالباً مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ کا شعر ہے کہ ؎

مال را کز بہرِ دیں باشی حمول
نعم مال صالح خواندش رسولؐ

تو خدا کو وہی مال پسند ہے جو جائز طریق سے حاصل کیا جاتا ہو اور خدا کی مرضیات پر خرچ کیا جاتا ہو۔ یعنی غلط کاریوں اور ناجائز جگہوں میں استعمال ہونے کے بجائے وہ مال فقیروں اور حاجتمندوں کے کام آتا ہو، مہمانوں کی ضیافت پر صرف ہوتا ہو، جہاد کی ضرورت وغیرہ اُس سے پوری ہوتی ہوں۔

حدیث شریف میں آتا ہے کہ دو شخص ایسے ہیں جو غبطہ (رشک) کے لائق ہیں۔ ایک وہ جسے اللہ تعالیٰ نے مال بخشا ہے اور اُس کو اُس کے حق میں خرچ کرنے کی توفیق عطا فرمائی ہو۔ دوسرا وہ شخص جسے اللہ نے حکمت و دانائی عطا فرمائی ہو اور وہ اس کے ذریعے فیصلہ کرتا ہے اور سکھلاتا ہے۔

اگر آپ حضرات صحابہ کرامؓ کے حالات پر غور کریں گے تو واضح ہوگا کہ رسول اللہؐ کے فیضِ صحبت سے ان کے قلوب دنیا کی محبت سے یکسر پاک ہوگئے تھے۔ بلاشبہ وہ تجارت بھی کرتے تھے، مزدوری بھی کرتے تھے مگر یہ سب کچھ اللہ اور رسول اللہؐ کی تعلیمات کے مطابق ہوتا تھا۔ ان کے قلوب میں مال کی محبت کے لیے کوئی جگہ نہ تھی وہ ہر وقت اپنے مال کو راہِ خدا میں لٹانے کے لیے اشارۂ رسولؐ کے منتظر رہتے تھے۔ صحابہ کرام میں بڑے بڑے مالدار ہوئے ہیں مگر وہ اپنے مال کو اپنی ہلاکت و بربادی کا موجب نہ بناتے بلکہ اس کے ذریعہ خداوند پاک کی رضا و خوشنودی حاصل کرنے کی کوشش کرتے۔ اپنی آخرت کو سنوارتے اور زیادہ سے زیادہ مال آگے بھیج کر اپنے لیے ذخیرہ بناتے۔ وہ ایسے مالدار تھے کہ انہیں ہمیشہ بھوکوں اور محتاجوں کی تلاش رہتی۔ مہمانوں کو کھلا کر مسرّت حاصل کرتے۔ جہاد کے لیے سواریاں اور دیگر سامانِ حرب پر مال صرف کرنے میں ایک دوسرے پر سبقت حاصل کرتے۔ یوں سمجھئے کہ وہ کماتے ہی اس لیے تھے کہ اس سے خدا اور رسولؐ کی خوشنودی حاصل کریں گے۔ بلاشبہ ایسا مال خدا کی "رحمت" اُس کا "انعام" اور اس کا "فضل" ہوتا ہے۔

ہوشمند اور سعادت مند وہ مالدار ہے جو اپنے مال سے آخرت کا سامان کرتا ہے اور یہ یقین رکھتا ہے کہ دنیوی مال و اسباب کو یہیں رہ جانا ہے۔ میرے کام تو صرف وہ آئے گا جسے میں آگے بھیجوں گا۔

ایک دفعہ سرور کائنات علیہ السلام نے صحابہ کرامؓ سے دریافت فرمایا کہ بتاؤ تم میں سے کس کو وارث کا مال اپنے مال سے زیادہ پسند ہے۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! کوئی بھی ایسا نہیں ہے جسے اپنا ہی مال زیادہ محبوب نہ ہو۔ فرمایا تو پھر یاد رکھو کہ ہر شخص کا مال وہی ہے جو اس نے آگے بھیج دیا اور اس کے وارث کا مال وہ ہے جو اس نے پیچھے چھوڑ دیا۔— مطلب یہ کہ انسان جس مال کو اپنا کہہ سکتا ہے۔ وہ دراصل وہ ہے جو اسے آخرت میں کام آئے گا۔ اور ظاہر ہے کہ آخرت میں وہ مال ہی کام آئے گا جسے خود اپنے ہاتھوں راہ خدا میں خرچ کرکے آخرت کے لیے جمع کیا جائے ؎

زر و نعمت اکنوں بدہ کان تست
کہ بعد از تو بیروں ز فرمان تست

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔ کہ انہوں نے بکری ذبح کی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کیا کچھ باقی رہ گیا ہے۔ حضرت عائشہؓ نے جواب دیا صرف "کتف" (دست) باقی ہے اس کے سوا کچھ باقی نہیں رہا۔ یہ سن کر آپؐ نے ارشاد فرمایا بقی کلّھا

غَیْرَ کَتِفِہَا کہ سب بچ رہا سوائے کتف کے۔ یعنی جو گوشت راہِ خدا میں دے دیا گیا فی الحقیقت وہی باقی ہے جو آگے کام آئے گا۔

تو خدا کی راہ میں خرچ کرنا بڑے اجر و ثواب کا کام ہے۔ جس جس کو حق تعالیٰ نے دولت بخشی ہے۔ اُسے چاہیے کہ وہ نشۂ دولت میں مخمور ہو کر نمرود اور قارون کے طریقوں پر چلنے کے بجائے صحابہ کرامؓ کا طریقہ اپنائے، خدا کا شکر ادا کرے اور نہایت خلوص سے اس کی راہ میں اسے خرچ کرتا رہے۔ محض زکات دے کر ہی خود کو سبکدوش نہ سمجھنا چاہیے۔ زکوٰۃ کے علاوہ بھی حقوق ہیں۔ ان فی المال حقا سوی الزکاۃ اس لیے زیادہ سے زیادہ مال خرچ کر کے خود کو اجر و ثواب کا مستحق بنائیں۔

## نیکی برباد گناہ لازم

محترم حضرات! بعض لوگوں میں یہ کمزوری اور یہ نقص ہوتا ہے کہ جسے کچھ دیتے ہیں اُسے اپنا زیرِ احسان سمجھتے ہیں۔ اُسے تنگ کرتے ہیں، ذلیل سمجھتے ہیں ـــــ یاد رکھیے۔ اس قسم کی حرکتیں نیکی کو برباد کرنے والی ہیں۔ قرآن مجید ایسی مذموم حرکات سے سختی کے ساتھ منع فرماتا ہے۔ تیسرے پارے میں ارشاد ہے:۔

قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَآ اَذًى ۭ وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَلِيْمٌ۔ مناسب بات کہہ دینا اور درگذر کرنا اس خیرات سے بہتر ہے جس کے بعد ستانا ہو اور اللہ بے پروا نہایت تحمل والا ہے۔

اس سے اگلی آیت میں ہے۔ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى ـــ اے ایمان والو! احسان رکھ کر اور ایذا دے کر اپنی خیرات کو ضائع نہ کرو۔ جو لوگ خیرات اور صدقہ دینے کے بعد ستاتے نہیں ان کی تعریف میں فرمایا گیا ہے:۔

اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَھُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَآ اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَآ اَذًى لَّھُمْ اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا ھُمْ يَحْزَنُوْنَ ۔ جو لوگ اپنے مال اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں۔ پھر خرچ کرنے کے بعد نہ احسان رکھتے ہیں اور نہ ستاتے ہیں، انہیں کے لیے اپنے رب کے ہاں ثواب ہے۔ اور ان پر نہ کوئی ڈر ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔

حاصل کلام یہ کہ مال کی محبت کو دل میں جگہ نہ دیں اسے راہِ خدا میں خرچ کریں، خوشی اور خلوص سے کریں۔ اور زیادہ سے زیادہ کریں اور خرچ کر کے اپنے اجر و ثواب کو ضائع نہ ہونے دیں۔

دعا ہے اللہ تعالیٰ ہم سب کو رزقِ حلال دے ہم جو کمائیں جائز اور حلال طریقہ سے کمائیں۔ حرام مال سے اللہ تعالیٰ ہم سب کو بچائیں اور ہمیں وہ اپنے پسندیدہ مصارف میں مال خرچ کرنے کی توفیق بخشے!

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ

# شب براءت

## رسم آتشبازی کی دینی اور دنیوی تباہی

قدیم زمانہ سے دستور ہے کہ ہر ملک ہر شہر ہر قصبہ بلکہ ہر گاؤں میں ہر قسم کی تجارت کے لئے خاص خاص بازار (پینٹھ) قائم کئے جاتے ہیں۔ میلے اور نمائشیں منعقد کی جاتی ہیں جس کی غرض تجارت کی ترقی اور عام لوگوں کے حوائج کا بآسانی پورا ہونا ہے۔ تجارت پیشہ حضرات ان ایام و مواسم کو اہتمام کے ساتھ یاد رکھتے ہیں اُن کے لئے پہلے سے تیاریاں کرتے ہیں اور انہیں ایام کو تجارت کی ترقی کا زینہ سمجھتے ہیں۔

پھر یہ بازار کہیں روزانہ صبح و شام کھلتے ہیں اور کہیں ہفتہ وار یا ماہوار اور زیادہ مہتم بالشان نمائشیں سالانہ ہوتی ہیں اسی طرح سمجھئے کہ ہر انسان شریعت کی نظر میں ایک تاجر ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے۔

کل یغدو فبائع نفسہ فمعتقھا او موبقھا۔

ہر شخص صبح کو اٹھتا ہے تو اپنے نفس کو فروخت کرتا ہے پھر کوئی اُس کو آزاد کرا لیتا ہے اور کوئی ہلاک کر ڈالتا ہے۔

دنیوی تجارت گاہیں اگر بازار ہیں جن کو حدیث میں ابغض البقاع (سب سے زیادہ مبغوض اور بری جگہ) فرمایا گیا ہے تو اس دینی تجارت کی جگہ مسجدیں ہیں جن کو احب البقاع (سب سے زیادہ محبوب جگہ ۱۲) کا خطاب دیا گیا ہے۔ صبح شام جب کہ ہر شخص اپنے اپنے کاروبار میں مشغول ہوتا ہے تو اس منڈی کے ہوشیار تاجر اپنی دکانیں احب البقاع میں جا لگاتے ہیں ؎

علی الصباح چو مردم بکار و بار روند
بلاکشان محبت بکوئے یار روند

اس غیر محسوس تجارت کے لئے بھی ہفتہ وار، ماہوار اور سالانہ نمائشیں مقرر ہیں جن پر اس تجارت کا جزر و مد اور ترقی و تنزل موقوف ہے۔

سب سے بڑی سالانہ نمائش رمضان المبارک میں ہوتی ہے جو تمام مہینہ رہتی ہے اور جس میں لیل و نہار بازار گرم رہتا ہے۔ مال کی نکاس زیادہ اور ہر چیز کی قیمت ستر گنی بلکہ اُس سے بھی کہیں زیادہ اٹھتی ہے۔

بازاروں کو صاف و آراستہ رکھا جاتا ہے۔ اس بازار کے تمام خس و خاشاک (یعنی شیاطین کو ایک طرف کر دیا جاتا ہے اور چھوٹی نمائش ہفتہ وار ہوتی ہے جس کو جمعہ کہا جاتا ہے اور شاید حدیث ذیل میں اسی کی طرف اشارہ ہے۔

اذا سلمت الجمعۃ سلمت الایام واذا سلمو رمضان سلمت السنۃ۔ (از تفسیر در منثور)

جب جمعہ کا دن سلامتی سے گذر جائے تو سمجھو کہ ہفتہ کے باقی دن بھی سالم رہیں گے اور جب ماہ رمضان سلامت سے گذر جائے تو سمجھ لو کہ سارا سال سلامتی سے گذرے گا۔

ان دونوں کے علاوہ وسط سال میں مختلف مہینوں میں چھوٹی بڑی نمائشیں ہوتی ہیں جن میں سے ایک لیلۃ البرات یا شب برأت بھی ہے

برأت کے معنی لغت میں بری ہونے کے ہیں۔ اس رات میں چونکہ گنہگاروں کی مغفرت ہوتی ہے اسلئے اسے برأت کہتے ہیں۔ اور پھر کثرت استعمال سے شب برأت زبان زد ہوگیا۔ اور یہ شعبان کی پندرھویں رات ہے جو چودہ تاریخ کی شام سے شروع ہوتی ہے۔ اس مبارک رات میں بھی اخروی تجارت کی ایک بڑی نمائش ہوتی ہے۔ احادیث نبویہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے فضائل و برکات کی شاہد ہیں۔

**حدیث ۱**: نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اللہ تعالےٰ نصف شعبان کی رات میں اپنی تمام مخلوق کی طرف ایک خاص توجہ فرماتے ہیں اور مشرک اور کینہ ور آدمی کے سوا سب کی مغفرت فرما دیتے ہیں۔ اور اس مضمون کو امام احمدؒ نے مسند میں حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کی روایت سے بھی نقل کیا ہے۔ (ترغیب و ترہیب صفحہ ۲۱)

**حدیث ۲**: حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ ایک رات میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ پایا تو میں تلاش کے لئے نکلی۔ آپ بقیع (قبرستان مدینہ) میں تھے۔ آپ نے فرمایا کہ میرے پاس جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے اور کہا کہ آج نصف شعبان کی رات ہے۔ اس میں اللہ تعالےٰ اتنے لوگوں کو جہنم سے نجات دے گا جتنے قبیلہ کلب کی بکریوں کے بال ہیں (قبائل عرب میں اس قبیلہ کی بکریاں سب سے زائد تھیں) مگر چند بدنصیب شخصوں کی طرف

شب برات بھی ان خرافات سے محفوظ نہ رہ سکی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسوۂ حسنہ چھوڑ کر قسم قسم کی لغو رسمیں ایجاد کر لی گئیں جن کو فرائض کی طرح التزام سے ادا کیا جاتا ہے جن میں سے بعض یہ ہیں۔

## رسم آتشبازی اور لاکھوں روپیہ اور بہت سی جانوں کا نقصان

یہ رسم نہ صرف ایک بے لذت گناہ ہے بلکہ اس کی دنیوی تباہیاں بھی ہمیشہ آنکھوں کے سامنے آتی ہیں (۱) ایک تو اپنے مال کا ضائع کرنا اور بے جا اسراف ہے جو دنیا میں بھی علاوہ مذموم ہونے کے ہر قسم کی بربادی ہے اور قرآن کریم ایسے شخص کو شیطان کا بھائی فرماتا ہے۔ آتشبازی پر ہمارے ایک ایک شہر میں قوم کا لاکھوں روپیہ سالانہ ضائع ہوتا ہے۔

افسوس جس قوم کی اقتصادی حالت اس قدر نازک اور خطرناک ہو اور جس کو افلاس نے دوسری قوموں کا غلام بنا کر رکھا ہو اُس کا اتنا روپیہ اس طرح فضول اور بیہودہ رسوم میں ضائع ہو تو اُس کی قومی زندگی کی کیا توقع کی جا سکتی ہے۔

(۲) اپنی جان کو اور اپنے بچوں کو اور پاس پڑوس کو خطرہ میں ڈالنا ہے۔ ہر سال صدہا واقعات اس قسم کے پیش آتے ہیں کہ گھر کے گھر آتشبازی سے تباہ ہو گئے

(۳) شب برات میں بچوں کو آتشبازی کے لئے پیسے دیئے جاتے ہیں۔ جو بچپن ہی سے انہیں احکام الٰہیہ کی نافرمانی کی تعلیم اور بیہودہ رسوم کا خوگر بناتا ہے۔ (جن کے لئے شرعی حکم تھا کہ ابتداء سے بچوں کو علم و عمل کی تعلیم دو اچھی عادتوں کا خوگر بناؤ) گویا (نعوذ باللہ) شرعی حکم کا پورا مقابلہ ہے (۴) یہ خرافات تو ہر جگہ اور ہر وقت بری ہیں لیکن شب برات میں جب کہ رحمت خداوندی ہر شخص کو توبہ استغفار کی طرف بلا رہی ہے۔ ان واہیات کاموں میں مبتلا ہونا درحقیقت اُس کی نعمت کا ٹھکرانا ہے (والعیاذ باللہ) اور اسی لئے اس پر علماء کا اتفاق ہے کہ متبرک مقامات اور مبارک اوقات میں جس طرح نیک عمل کا ثواب بڑھتا ہے اسی طرح گناہ کا عذاب بھی زیادہ ہوتا ہے۔

**رسم حلوہ:** اس کو بھی ایسا لازم کر لیا گیا ہے کہ اس کے بغیر سمجھتے ہیں کہ شب برات ہی نہیں ہوئی۔ فرائض و واجبات کے ترک پر اتنی ندامت افسوس نہیں ہوتا جتنا اس کے ترک پر اور جو شخص نہیں کرتا اس کو کنجوس بخیل وغیرہ کے القاب دے کر شرمایا جاتا ہے جس میں بہت سی خرابیاں پیدا ہو گئی ہیں ایک غیر ضروری چیز کا فرض و واجب کی طرح التزام کرنا۔

(۲) فضول خرچی وغیرہ وغیرہ اور اس نوایجاد شریعت کے لئے طرح طرح کی لغو ضرورتیں تراشی جاتی ہیں کوئی کہتا ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جب دندان مبارک شہید ہوا تو آپ نے حلوا نوش فرمایا تھا یہ اس کی یادگار ہے اور کوئی کہتا ہے کہ حضرت امیر حمزہ اس تاریخ میں شہید ہوئے تھے اُن کی فاتحہ ہے اول سرے سے یہی غلط ہے کہ دندان مبارک ان دنوں میں شہید ہوا ہو یا حضرت حمزہ اس تاریخ میں شہید ہوئے ہوں۔ کیونکہ دونوں حادثے ماہ شوال میں واقع ہوئے ہیں۔ اور پھر بالفرض اگر ہوں بھی تو اس قسم کی یادگاریں بغیر کسی شرعی امر کے قائم کرنا خود بدعت اور ناجائز ہے اس کے علاوہ یہ عجب طرح کی فاتحہ ہے کہ خود ہی پکایا اور خود ہی کھا گئے یا دو چار اپنے احباب کو کھلا دیا، فقراء و مساکین جو اس کے اصلی مستحق ہیں وہ بیاں بھی دیکھتے ہی رہ جاتے ہیں۔ بالخصوص جب کہ واجبات کی طرح التزام ہونے لگے تو ایسی صورت میں مباح بلکہ مستحبات بھی فقہاء کے نزدیک قابل ترک ہو جاتے ہیں۔

**چراغاں کی رسم:** بعض شہروں میں دستور ہے کہ اس تاریخ میں مسجدوں میں اور مکانات پر بہت زیادہ روشنی کی جاتی ہے اور بہت زیادہ چراغ جلائے جاتے ہیں یہ بالکل کفار کے ساتھ مشابہت اور ہندوؤں کی دیوالی کی نقل ہے جو سخت ناجائز اور حرام ہے۔

قرآن کریم، کفار کے ساتھ مشابہت پیدا کرنے والوں کو انہیں کی مانند فرماتا ہے۔ اور حدیث میں ہے کہ جو شخص کسی قوم کے ساتھ مشابہت کرے وہ انہیں میں سے ہے۔ علی ابن ابراہیم فرماتے ہیں کہ اس رات میں زیادہ روشنی کرنا برامکہ سے شروع ہوا ہے۔ یہ لوگ اصل میں آتش پرست تھے۔ جب اسلام لائے تو انہوں نے یہ رسم اسلام میں داخل کی تاکہ مسلمانوں کے ساتھ نماز پڑھتے وقت آگ کو سجدہ کریں۔ پھر آٹھویں صدی ہجری میں ان منکرات کا ائمہ ہدیٰ نے خوب قلع قمع فرمایا اور بلاد مصر و شام سے ان رسوم کو مٹا دیا گیا۔ بعض اکابر نے اس کی وجہ سے مسجدوں میں اس رات کو جانا چھوڑ دیا (مدخل) عجب نہیں کہ ہمارے زمانہ کی آتشبازی اُسی کا شعبہ ہو (ماثبت بالسنۃ)

## مسجدوں میں اجتماع اور شور و شغب

رات کو جاگنے کے لئے اگر اتفاقاً دو چار آدمی مسجد میں جمع ہو گئے اور اپنی نماز و تلاوت میں مشغول رہے تو اس میں مضائقہ نہیں لیکن بعض شہروں میں اس کو بھی اس حد تک پہنچا دیا گیا ہے کہ اُس کو روکنے کی ضرورت ہے۔ مثلاً بلا بلا کر اہتمام کے ساتھ مسجدوں میں اجتماع بھی نو ایجاد بدعت ہے۔ صحابہ کرامؓ جن سے زیادہ کوئی عبادت کا شوقین نہیں ہو سکتا کبھی اس طرح جمع نہیں ہوتے تھے اور پھر اس اجتماع کی وجہ سے جو شور و شغب مسجدوں میں ہوتا ہے وہ دوسرا گناہ ہے۔ فرشتے ایسے لوگوں کے لئے بددعا کرتے ہیں جو مسجدوں میں دنیا کی باتیں کریں یا شور مچائیں۔ اس کے علاوہ عالمگیر غفلت اور جہالت کی وجہ سے اور بہت سی باتیں آداب مساجد کے خلاف اور ملائکۃ اللہ کی ایذاء کا باعث ہو کر بجائے

اس رات میں بھی نظرِ عنایت نہ ہوگی، یعنی مشرک اور کینہ ور اور قطع رحمی کرنے والا اور پائجامہ یا تہمد کو ٹخنوں سے نیچے لٹکانے والا۔ اور اپنے والدینؓ کی نافرمانی کرنے والا اور شراب نوش۔ یہ حدیث امام بیہقیؒ نے حضرت عائشہ رضؓ سے روایت کی ہے۔

اس حدیث کے ابتدائی جملے باختلاف الفاظ ترمذی۔ ابن ماجہ ابن ابی شیبہ نے بھی روایت کئے ہیں۔ اور بیہقی نے بھی ام المومنین حضرت عائشہؓ سے ایک روایت اس طرح نقل کی ہے۔

**حدیث:** حضرت عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا فرماتی ہیں کہ ایک رات آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم تہجد کیلئے کھڑے ہوئے نماز شروع کی اور سجدے میں پہنچے تو اتنا طویل سجدہ کیا کہ مجھے یہ خطرہ ہوگیا کہ شاید خدانخواستہ آپ کی روح قبض ہوگئی ہے۔ یہاں تک کہ میں پریشان ہو کر اٹھی اور پاس جا کر آپ کے انگوٹھے کو حرکت دی تو آپ نے کچھ حرکت فرمائی جس سے مجھے اطمینان ہو گیا اور میں اپنی جگہ لوٹ آئی جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو تھوڑے سے کلام کے بعد فرمایا تم جانتی ہو کہ یہ کون سی رات ہے میں نے عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) ہی خوب جانتا ہے۔ آپ نے فرمایا یہ نصف شعبان کی رات ہے۔ خداوند عالم اس رات خاص طور سے اہل عالم کی طرف توجہ فرماتے ہیں اور مغفرت مانگنے والوں کی مغفرت اور رحم کی دعا کرنے والوں پر رحم فرماتے ہیں مگر آپس میں کینہ رکھنے والوں کو (اس وقت بھی) اپنے ہی حال پر چھوڑ دیتا ہے۔ (از ترغیب و ترہیب)

**حدیث:** ابن ماجہ نے حضرت علیؓ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ نصف شعبان کی رات کو جاگو اور نماز پڑھو۔ اور دن کو روزہ رکھو اس لئے کہ اللہ تعالیٰ اس رات کو غروب آفتاب کے وقت سے ہی نیچے آسمان پر تجلّی فرماتے ہیں اور ارشاد فرماتے ہیں کہ ہے کوئی استغفار کرنے والا کہ ہم اس کی مغفرت کر دیں۔ ہے کوئی رزق مانگنے والا کہ ہم اسے رزق دیں۔ یہ صلائے عام اسی طرح برابر جاری رہتی ہے یہاں تک کہ صبح صادق ہو جائے۔ (کذا فی الترغیب ص۲۱)

## احادیث مذکورہ کا خلاصہ اور شب برات کے مسنون اعمال

ان احادیث سے جس طرح اس مبارک رات کے بیش بہا فضائل و برکات معلوم ہوئے اسی طرح یہ بھی معلوم ہوا کہ مسلمانوں کے لئے اس رات میں اعمال ذیل مسنون ہیں۔

(۱) رات کو جاگ کر نماز پڑھنا اور ذکر و تلاوت میں مشغول رہنا۔

(۲) اللہ تعالے سے مغفرت اور عافیت اور اپنے مقاصد دارین کی دعا مانگنا۔

(۳) اس کی صبح کو یعنی پندرھویں تاریخ کو روزہ رکھنا۔

یہی وجہ ہے کہ صحابہ و تابعین سے اس رات میں جاگنا اور اعمال مسنونہ پر عمل کرنا قابل اعتماد روایت سے ثابت ہوا ہے جیسا کہ مواہب اللدنیہ کے آخر میں لکھا ہے اور ابن حاج مکی مدخل ص۲۱ میں تحریر فرماتے ہیں کہ سلف صالحین اس رات کی تعظیم کرتے اور اس کے لئے پہلے سے تیاریاں کرتے تھے۔

نیز ان احادیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مندرجہ ذیل گناہ اس قدر سخت ہیں کہ ان کی نحوست اس مبارک رات کی برکات سے بھی محروم کر دیتی ہے۔ (نعوذ باللہ منہا)

۱۔ خدا کے ساتھ کسی کو اس کی ذات یا صفات میں شریک سمجھنا۔

۲۔ کسی مسلمان بھائی سے کینہ رکھنا۔

۳۔ عزیزوں قریبوں کے جو حقوق ہمارے ذمہ ہیں ان کو ادا نہ کرنا ان سے بدسلوکی کرنا (۴) پائجامہ یا تہمد کو ٹخنوں سے نیچے لٹکانا۔ (۵) والدین کی نافرمانی کرنا۔ (۶) شرابی ہونا (۷) ظلم سے محصول یا رشوت لینا (۸) جادو کرنا (۹) غیب کی خبریں بتلانا۔ فال نکالنا وغیرہ (۱۰) ہاتھ کے خطوط دیکھ کر غیب کی خبریں بتلانا (۱۱) طبل یا طنبور بجانا (۱۲) چوسر کھیلنا۔

## شب برات کی بدعات اور ان کی دینی و دنیوی تباہی

اس مبارک رات کے فضائل و برکات لکھنے کے بعد بڑے افسوس کے ساتھ یہ بھی کہنا پڑتا ہے کہ آج کل ہماری غفلت و جہالت نے اس ثواب کو عذاب سے اور برکات کو دینی و دنیوی نقصانات سے بدل دیا ہے۔ کبھی مسلمان وہ لوگ تھے کہ ہر شر میں سے کوئی خیر اور ہر برائی میں سے کوئی بھلائی اور نقصان و مضرت کی جگہ سے بھی نفع کما لاتے تھے۔

اور آج ہماری شامت اعمال نے اس طرح کایا پلٹ دی ہے کہ ہر بھلائی کی جگہ سے برائی اور نفع کی جگہ سے بھی نقصان ہمارے حصہ میں آتا ہے ؎

از قضا سرکنگبیں صفرا فزود
روغن بادام خشکی مے نمود

ابو العتاہیہؒ نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

اذا کان غیر اللہ فی عدۃ الفتی ۔ اتتہ الرزایا من وجوہ الفوائد

یعنی جب آدمی کا بھروسہ خدا کے سوا کسی اور پر ہوتا ہے تو فوائد کی جگہ سے بھی اس کو مصائب سامنے آتے ہیں۔

غرض اپنی شومی اعمال کسی برکت کا حصہ نہیں لینے دیتی بلکہ طرح طرح کی بدعتیں اور قبیح رسمیں ایجاد کر کے ہر ایک برکت کو اپنے لئے مصیبت بنا دیتی ہے۔

نفع کے نقصان و خسران کا سبب بن جاتی ہیں (نعوذ باللہ منہ) الغرض اس رات کے اعمال مسنونہ صرف وہ ہیں جو اُوپر بیان کیے گئے ان کے علاوہ جو کچھ لوگوں نے ایجاد کیا ہے وہ سب بدعات و محرمات اور دینی و دنیوی خسران و بربادی کا باعث ہیں اُن کے کرنے سے بدرجہا بہتر ہے کہ آدمی پیر پھیلا کر سوئے اور کچھ نہ کرے۔

**تنبیہ:** اس ساری گذارش کا حاصل یہ ہے کہ مسلمان اُن اُخروی نمائشوں کو غنیمت سمجھ کر اُن سے نفع اٹھائیں اور اس مبارک رات میں اعمال مسنونہ کے ساتھ جاگ کر قبر میں آرام سے سونے کا سامان کریں ؎ (صائبؔ)

باش بیدار در دل شبہا ∴ در لحد چشم خواب اگر داری

اور سمجھ لیں کہ یہ راتیں ہمیشہ میسر نہ ہوں گی ؎

جاگنا ہے جاگ لے افلاک کے سایہ تلے

حشر تک سونا پڑے گا خاک کے سایہ تلے

اور اگر یہ کچھ نہ ہو سکے تو کم از کم اپنے آپ اور اپنے اہل و عیال کو ان گناہوں سے تو بچالیں جو اس مبارک رات میں ثواب سمجھ کر کیے جاتے ہیں۔

اللّٰھم لا تجعلنا من الذین حبطت اعمالھم فی الحیٰوۃ الدنیا وھم یحسبون انھم یحسنون صنعا۔

---

# اشاعت قرآن عزیز

بفضلہٖ تعالیٰ انجمن خدام الدین لاہور کو یہ سعادت حاصل ہے کہ مفسرِ قرآن حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کی تالیفات اور تفسیرِ قرآن کی طباعت و اشاعت کا اہتمام کرتی رہی ہے —

الحمد للہ کہ اللہ تعالیٰ نے اراکینِ انجمن کے عزائم میں ایک بار پھر اس کام کو وسیع پیمانہ شروع کرنیکا احساس بیدار کر دیا ہے۔ توکلاً علی اللہ رنگین عکسی قرآن مجید کی طباعت کا کام پایہ تکمیل تک پہنچ گیا ہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے باقیات الصالحات میں قرآن عزیز صدقہ جاریہ ہے۔ اس کارِ خیر میں ہر مسلمان کو عموماً اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے متوسلین کو خصوصاً تعاون کا حق حاصل ہے۔ اور اس کی صورت یہ ہے کہ ہر شخص اپنے اکابر کو ایصال ثواب کی غرض سے زیادہ سے زیادہ تعداد میں قرآن عزیز ہدیہ کر سکتا ہے۔ جو حسب ضرورت اپنے احباب و عزیز اور دینی مدارس، مساجد کے طلبار، سکول اور کالج کے طلبار اور جیلخانہ جات کے قیدیوں اور افواج پاکستان کے جیالوں کی تلاوت کے لیے بھی بھجواتے جاسکتے ہیں۔

---

# اہل علم کے قدردان

فَقُمْ بِعِلْمٍ وَّ لَا تَبْغِيْ لَہٗ بَدَلًا

فَالنَّاسُ مَوْتٰى وَاَهْلُ الْعِلْمِ اَحْيَاءٗ

اے علم کے قدر پہچاننے والے! اٹھ اور علم کی خدمت کے لیے تیار ہو جا اور اس کام کا بدلہ نہ چاہ۔ بے شک لوگ مردہ ہیں اور اہل علم زندہ ہیں۔

لَا فَضْلَ اِلَّا لِاَهْلِ الْعِلْمِ اِنَّهُمْ

عَلَى الْهُدٰى لِمَنِ اسْتَهْدٰى اَدِلَّاءٗ

اہل علم کے سوا کسی کو کوئی فضیلت نہیں ہے بیشک اہل علم ہدایت پر ہیں اور طالبانِ علم کے لیے وہی رہنما ہیں۔ (دیوانِ علیؓ)

---

# لاہور سے خانپور اور دینپور شریف تک کا ایک یادگار سفر!

ایڈیٹر کے قلم سے

حافظ الحدیث والقرآن حضرت مولانا عبداللہ درخواستی کا وجود اس دورِ پُر فتن میں "صداقت اسلام" کی نشانی اور اہل حق کے لیے ایک مضبوط "حصار" کی حیثیت رکھتا ہے۔

آپ کی مجلس میں بیٹھیں تو خدا یاد آجاتا ہے اور اس طرح نبی کریم علیہ السلام کے اس ارشاد کی حقیقت سمجھ میں آجاتی ہے جو آپ نے "اچھے بندوں" کے متعلق فرمایا ہے۔

"اچھے بندے وہ ہیں کہ جب ان کو دیکھا جائے
تو خدا یاد آئے۔"

آپ نے جن اربابِ باطن اور ہادیانِ عظیم المرتبت کی آنکھیں دیکھیں، مجلسوں میں بیٹھے اور صحبت تربیت سے فیضیاب ہوئے۔ وہ درحقیقت تھے ہی ایسے لوگ جو خاک کو بھی کیمیا بنا دیتے ہیں بالخصوص حضرت شیخ الشیوخ السید المخدوم میاں غلام محمد صاحب دین پوری قدس اللہ سرہ العزیز کی صحبت نے مرشد۔ درخواستی کو ایسے مقام تک پہنچا دیا کہ آج اہل حق آپ کی ذات کو اپنے لیے نعمت غیر مترقبہ سمجھتے ہیں اور اپنی پریشانیوں میں اس مرد حق آگاہ سے رجوع کرتے ہیں۔

حضرت دین پوری علیہ الرحمۃ کے ہی توجہ دلانے سے آپ نے حدیث خیر الانام کو یاد کرنا شروع کیا اور دیکھتے ہی دیکھتے ہزاروں احادیث کا ذخیرہ آپ کے قلب صافی میں مجتمع ہو گیا۔

حضرت شیخ مین لائن پر واقع مشہور شہر خانپور میں ایک دینی درسگاہ کے بانی و مہتمم ہیں ___ جس کا نام "مخزن العلوم والفیوض" ہے اور حقیقت یہ ہے کہ واقعی علوم و فیوض کا مخزن ہے۔ اس عظیم دینی درسگاہ میں تمام علوم و فنون کی اعلا پیمانہ پر تعلیم ہوتی ہے جس کی آخری کڑی دورہ حدیث ہے۔ حضرت شیخ کے ساتھ ساتھ بعض دوسرے صاحب فکر و نظر علماء کرام حدیث پاک کی دس کتابوں کا درس دیتے ہیں جو ہمارے مدارس عربیہ کی آخری سٹیج ہے۔ ساتھ ہی ساتھ آپ یکم شعبان المعظم سے ۲۷ رمضان المبارک تک دورہ تفسیر کی جماعت کو درس دیتے ہیں جس میں علوم ولی اللّٰہی کا فیضان عام ہوتا ہے۔ اس جماعت میں سینکڑوں طلبہ ہر سال شریک ہوتے ہیں جو ملک کے مختلف حصوں کے علاوہ دوسرے ممالک سے بھی تشریف لاتے ہیں اور گوہر مقصود حاصل کرتے ہیں۔

اس مادر علمی میں دو تقاریب ہر سال اپنی خصوصیات کے اعتبار سے منفرد ہوتی ہیں۔ ایک دورۂ حدیث کے اختتام پر ختم بخاری شریف کی تقریب، دوسری دورۂ تفسیر کی اختتامی تقریب!

یوں تو کئی ایک مواقع پر خانپور حاضری کا اتفاق ہوا اور حضرت نے بے انتہا شفقتوں اور دعاؤں سے نوازا۔ جو میری زندگی کا عظیم سرمایہ ہے تاہم ان تقاریب پر حاضری کی سعادت سے اب تک محروم تھا۔

پاکستان قومی اتحاد کی حالیہ فقید المثال تحریک میں بھی آپ کے مدرسہ کو مرکزی حیثیت حاصل رہی۔ اور کیوں نہ ہو۔ آپ اہل حق کی جماعت جمعیۃ علماء اسلام کے امیر و سربراہ اور حضرت حکیم الامت شاہ ولی اللہ قدس سرہ سے لے کر امام العلماء حضرت لاہوری علیہ الرحمہ تک جیسے قافلہ سالارانِ حریت کے سچے جانشین ہیں۔ تحریک کے آخری دنوں میں ایف۔ ایس۔ ایف کے غنڈوں نے عین مدرسہ کے اندر گولی بھی چلائی جس میں جمعیۃ طلبہ اسلام سجو کہ۔ کے صدر کے ساتھ ایک اور نوجوان بھی شہید ہوئے اور متعدد لوگ زخمی۔

کچھ دن بعد حضرت کو بھی گرفتار کر لیا گیا۔ جب آپ کو گرفتار کرنے کے لیے پار لوگ آئے تو آپ حدیث کا درس دے رہے تھے۔ فرمایا زندگی کا معمول ہے کہ جب اس مقدس مشغلہ میں مشغول ہوتا ہوں تو پھر اور کوئی بات نظر ہی نہیں جچتی اور جب تک فراغت نہ ہو جائے اِدھر اُدھر آنے جانے یا کسی سے بات کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا فلہٰذا انتظار کیا جائے۔

اور پھر ہر قسم کے اختیارات سے لیس لوگ ایک "فقیر بے نوا" کے لیے انتظار کرنے لگے۔ اس قسم کے واقعات اب کی مرتبہ ختم بخاری کی تقریب میں شمولیت کے لئے تحریک کا باعث بن ہی رہے تھے کہ حضرت کے نواسے برادر عزیز مولوی حبیب الرحمٰن صاحب درخواستی نے خلوص و محبت سے لبریز خط کے ذریعہ وہاں حاضری کا کہا جس سے میرے ارادوں میں اور استحکام پیدا ہو گیا اور جب یہ معلوم ہوا کہ حضرت الامام، مجاہد فی سبیل اللہ، شیخ اہل صدق وصفا مرشد لاہوری قدس سرہ کے خلف الرشید اکابر کی آنکھوں کے تارے اور صاحب عزم و استقلال مولانا عبید اللہ انور اور خطیب مکرم حضرت مولانا محمد اجمل بھی تشریف لے جا رہے ہیں تو بس عزم بالجزم کر لیا اور متعدد موانعات کے باوجود ہر دو بزرگوں کی رفاقت میں ۲۶ر رجب المرجب جمعرات کی شام ۸ بجے کراچی ایکسپریس کے ذریعہ اس روحانی و علمی سفر کی ابتدا ہوئی۔ گوجرانوالہ کے بعض دوست جنہیں حضرت الامام انور سے بہت زیادہ تعلق خاطر ہے وہ بھی ساتھ تھے۔

یوں تو وطن عزیز میں قدم قدم پر بے پناہ مشکلات کا احساس ہوتا ہے لیکن جب کبھی سفر کی نوبت آتی ہے تو اڈوں اور سٹیشنوں پہ مشکلات کی کیفیت سوا ہی ہوتی ہے۔ سٹیشنوں پر قلیوں سے لے کر اوپر تک کا عملہ جس طرح لوٹ مار کرتا ہے وہ ایک ایسی اندوہناک داستان ہے جو بلاشبہ ہمارے جسد ملی کو سرطان کی طرح ناکارہ کر رہی ہے۔ انسانیت کے روپ میں جس درندگی اور لوٹ مار کا مظاہرہ ہوتا ہے اس پہ آنکھیں خون کے آنسو بہانے پر مجبور ہو جاتی ہیں۔

بہرحال سفر کرنا تھا کیا، عشاء اور فجر کی نمازیں گاڑی میں ادا ہوئیں۔ حیرانی ہوتی ہے کہ ایک نظریاتی مملکت میں "نماز" جیسے اہم فریضہ کی ادائیگی کتنا مشکل امر ہے۔ محکمہ ریلوے جو صاحبان اقتدار کی خوشنودی طبع کے لئے نئے نئے سیلونوں کی طیاری اور دوسرے انتظامات پر کروڑوں روپیہ خرچ کر دیتا ہے آج تک اس توفیق سے محروم ہے کہ گاڑیوں میں نماز کے لیے اہتمام کر سکے۔

خیر روایات کے مطابق گاڑی صبح کچھ لیٹ خانپور پہنچی تو جمعیۃ علماء اسلام پنجاب کے ناظم، بے باک خطیب اور قومی اتحاد کے امیدوار قومی اسمبلی مولانا محمد لقمان بعض دوسرے رفقاء کے ساتھ سٹیشن پر موجود تھے۔ جمعیۃ طلباء اسلام کے جیالے ورکر بھی تھے۔ سٹیشن سے سیدھا دین پور شریف جانے کا پروگرام تھا۔ چنانچہ سیدھا دین پور شریف جانا ہوا۔ لیکن اس سے پہلے ذرا اس بستی کا حال پر بڑے اختصار سے "خانوادہ قادریہ راشدیہ کے گل سرسبد حضرت میاں غلام محمد صاحب (جن کا ذکر پہلے گزرا) اصل میں جھنگ کے رہنے والے تھے مقدر حضرت حافظ محمد صدیق صاحب بھرچونڈی کی خدمت میں لے گیا۔ جو اپنے دور میں اپنی مثال آپ تھے۔ حضرت سید العارفین بھرچونڈی ہی کی خدمت میں حضرت امام انقلاب مولانا سندھی کی پہلے پہل رسائی ہوئی جنہوں نے آپ کو اپنا فرزند کہا اور کسی ایسے عالم سے واسطہ پڑنے کی دعا کی جو حق کا ترجمان ہو اور پھر بقول مولانا سندھی شیخ کی دعا شیخ الہند کے آستانہ پر لے گئی۔

سید العارفین علیہ الرحمہ نے اپنے لاڈلے روحانی فرزند جو واقعی "غلام محمد" تھا کو حکم دیا کہ درندوں کی اس بستی میں جا کر نام حق کی قندیل روشن کرو۔ جب یہاں کچھ بھی نہ تھا۔ مہیب جنگل، خوفناک ماحول اور درندوں کا واڑہ۔ لیکن جو خدا سے ڈرتے ہیں وہ کسی اور سے نہیں ڈرتے اور پھر مرشد کا حکم تھا۔ آپ بیٹھ گئے ابتدا میں آپ کے ساتھ وہی کچھ ہوا جو اس قسم کے عظیم نابغہ اور عبقری لوگوں کے ساتھ ہوتا آیا ہے۔ لیکن آخر میں آپ کی ذات بندگانِ خدا کی عقیدت کا مرجع بن گئی۔ اور پھر وہ یہاں آئے جو خود علم و عرفان میں منفرد حیثیت کے مالک تھے۔ شیخ الاسلام حضرت

مدنی آئے۔ حکیم الامت مولانا تھانوی آئے۔ امام انقلاب حضرت سندھی تو یہیں کے ہو کر رہ گئے اور ان کی طرح متعدد دوسرے حضرات نے یہاں اپنی قبر بننے کی خواہش ظاہر کی جن میں مناظر اسلام حضرت مولانا لعل حسین اختر جیسے لوگ شامل ہیں۔

آج یہ کیفیت ہے کہ ملک بھر کے اربابِ باطن اور دینِ قیم کے مخلص خدام اس بستی میں جو بقول مولانا محمد اجمل واقعی "دین پور" ہے کشاں کشاں آتے ہیں اور اپنی آنکھوں کو اس مختصر سی بستی میں پھیلے ہوئے اہل صدق و صفا کے نقوش سے ٹھنڈا کرتے ہیں اور عمل و استقلال کا سبق حاصل کرتے ہیں۔

حضرت میاں غلام محمد دین پوری کے متعلق اپنوں اور بیگانوں کی شہادت موجود ہے کہ آپ حکیم الامت حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہٗ کی تحریک مقدسہ کے چھٹے سرخیل و امام حضرت شیخ الہند قدس سرہٗ کی تحریک حریت کے جانباز سپاہی اور ذمہ دار جرنیل تھے۔ حضرت میاں صاحب جس خانوادۂ روحانی سے متعلق تھے۔ یہ ابتداسے ہی ولی اللہی تحریک سے متعلق رہا۔ جس پر خاندانِ راشدیہ کے حضرت الامیر سید احمد بریلوی قدس سرہٗ سے تعلقات سب سے بڑی دلیل ہیں۔ آئندہ چل کر ان تعلقات میں مزید اضافہ ہوا۔ اور حضرت شیخ الہند کی تحریک کے بڑے بڑے مراکز میں دین پور شریف اور امروٹ شریف کو شامل ہونے کا شرف حاصل ہوا۔ حضرت شیخ الہند خود تو یہاں تشریف نہ لا سکے۔ آپ محض پیر جھنڈا تشریف لائے جہاں مقصد حضرت الامام لاہوری کی دستاربندی اور حالات کا جائزہ تھا۔ البتہ مرشد دین پوری اور مرشد امروٹی دیوبند تشریف لے گئے۔ جب وہاں عظیم الشان جلسہ دستاربندی ہوا جس میں حضرت شیخ الہند نے دیوبند و علیگڈھ کے باہمی ملاپ کی ایک قابل عمل صورت وضع فرمائی جو علی گڑھ کے یورپین تہذیب و فکر میں رنگے ہوئے طلبہ کے ہاتھوں سبوتاژ ہو گئی۔

دین پور شریف کی مختصر بستی جیسا کہ عرض کیا گیا تحریک شیخ الہند کا اہم مرکز تھی۔ نیم پختہ مسجد، مدرسہ اور چند کچے مکانات یہاں کا کل سرمایہ تھا لیکن مجاہدین کی ایک کھیپ یہاں طیار ہو رہی تھی۔ جس نے آئندہ چل کر انگریز راج کو ناک چنے چبوا دئے۔ مزید برآں یہاں زیر زمین اسلحہ خانے کام کر رہے تھے۔ جن کی تمام نگرانی اس فقیر منش بزرگ کے ذمہ تھی۔ لیکن آپ حیران ہوں گے کہ جب ملتان کے ایک سیاہ باطن نواب نے مخبری کر کے تحریک کی پیٹھ میں چھرا گھونپا تو انگریز اور اس کی ذریت ہزار کوششوں کے باوجود یہاں سے کچھ دستیاب نہ کر سکی اور انٹیلی جنس جیسے متعدد محکمے سر پیٹ کر رہ گئے۔

(حضرت میاں صاحب کے حالات و وقائع پر آپ کے عزیز القدر پوتے میاں خلیل احمد کی کتاب مولانا عبید اللہ انور کے فاضلانہ مقدمہ کے ساتھ طبع ہونے والی ہے جس سے انشاء اللہ تعالٰے بہت سی کڑیاں سامنے آجائیں گی)

آج کل اس بستی میں جو بزرگ رشد و ہدایت کی شمع روشن کئے ہوئے ہیں وہ ہیں حضرت میاں عبدالہادی (اللہ تعالٰے ان کو تا دیر صحت و سلامتی سے رکھے) آپ حضرت میاں غلام محمد علیہ الرحمۃ کے خلف الرشید ہیں اکابر اسلاف کی پیشانیوں کا نور آپ کی کشادہ پیشانی سے واضح طور پر جھلکتا ہے۔ اپنے عظیم ابا کے ساتھ ساتھ مرشد لاہوری کی نگہہ باطنی کا اثر مستزاد ہے۔ اپنے اسلاف کی روایات کے حامل و امین اس مردِ قلندر کے آستانہ پر دنیا نہ معلوم کہاں کہاں سے آتی ہے اور اس کی دعاؤں سے اللہ رب العزت ان کے دامن بھر دیتے ہیں۔

مرشد درخواستی، مرشد انور اور مفتی محمود جیسے صاحبان فکر و نظر اس کی ملاقات کو نعمت غیر مترقبہ تصور کرتے ہیں اور آج کے دور میں میرے عقیدہ کے مطابق جن چند نفوس قدسیہ کا سوز دروں اہل حق کے لیے باعث طمانیت ہے۔ ان میں حضرت دین پوری سر فہرست ہیں۔

بہر حال اس نگری میں جو پہنچے تو بھولی بسری یادیں تازہ ہو گئیں۔ مرشد لاہوری کے فرزند جب وہاں جاتے ہیں گل بوٹوں پر بہار آجاتی ہے۔ حضرت اقدس سے لے کر خاندان کے بچے بچے کی خوشی دیدنی ہوتی ہے اور باہمی تعلق و ارتباط اور احترام کے وہ وہ مناظر نظر آتے ہیں جن کی تصویر کشی مشکل ہے۔

مرشد انور، حضرت سے ملے۔ وہ منظر بھی عجیب تھا۔

آپ کے ہمراہی بھی تھے۔ حضرت نظر کی کمزوری کے سبب عام لوگوں کو پہچان نہیں سکتے۔ اس لیے مولانا نے فرمایا کہ ان حضرات کا تعارف کرائیں۔ میں اب اپنے "بچوں" کو پہچان نہیں سکتا۔ آپ نے اپنی زبان میں

"اپنے بالاں کوں شناخت نہیں کر سکدا"

کا جملہ جس طرح فرمایا اس میں آپ کی شفقت و محبت کا ایک دریا موجزن تھا۔ بہرحال مولانا نے تعارف کرایا اور پھر سبھی لوگوں کی اس مردِ قلندر کے چہرے پر نظریں جم کر رہ گئیں۔

تھوڑی دیر آپ نے خود ہی مہرِ سکوت کو توڑا اور خدام سے فرمایا۔ کہ مولانا انور سے پانچ منٹ تخلیہ چاہتا ہوں۔ اس لیے سب الگ ہوگئے البتہ مولانا محمد اجمل کو خصوصی اجازت ہوئی اور پھر اس تخلیہ میں جو کھلے آسمان تلے ہوا نہیں کہا جا سکتا کس چیز کا تبادلہ ہوا؟

واقعہ یہ ہے کہ جس ربط باہمی کو ہم نے محسوس کیا وہ پاکہ باطن اسلاف کے مقدس تذکروں میں پڑھا تو ہے، دیکھا نہیں۔

اور جب فراغت ہوئی تو قیام گاہ پر آگئے۔ حضرت کے سب سے زیادہ محبوب پوتے میاں مسعود احمد اور نواسے میاں سیف اللہ (جو نو مسلم باپ کے بیٹے) ہیں بڑے احترام اور محبت سے ناشتہ لے کر آئے۔ فارغ ہوئے تو احباب اور بزرگ تشریف لائے۔ ایک بزرگ تشریف لائے تو مولانا انور نے فرمایا کہ ان کے والد صاحب کا نام "فتح محمد" تھا۔ بڑے حضرت کے خادم تھے۔ حضرت شیخ الہند کے حکم سے مولانا سندھی نے جو سفر کیا اس کے تمام انتظامات حضرت دین پوری نے کئے اور ان کو بہ حیثیت خادم ساتھ کر دیا۔ سفر کے بعد کابل میں بھی یہ ساتھ رہے۔ ہرچند کہ بے پناہ تکلیفیں اٹھائیں لیکن خوشی سے فرماتے کہ میرے مرشد نے بھیجا، اللہ کے لیے سفر تھا۔ اس لیے میں خوش ہوں۔

دوسرے حضرات جو یہاں تشریف لائے ان میں جمعیتہ کے مرکزی ناظم اور پنجاب کے نائب امیر اول مولانا غلام ربانی بھی تھے جو رحیم یار خاں سے محض ملاقات کو تشریف لائے۔ مولانا انتہائی دلچسپ بزرگ ہیں۔ مجاہد وجی دار اور بے خوفی ان کی سرشت میں ہے۔ تھوڑی دیر ٹھہر کر جمعہ کے لیے واپس تشریف لے گئے۔

رواروی میں یہ بات لکھنا بھول گیا کہ حضرت دین پوری کے پاس سے اٹھے تو سیدھا قبرستان جانا ہوا جہاں بڑے حضرت کے ساتھ ساتھ مولانا سندھی وغیرہ کے مزارات ہیں۔ قبرستان پر انوار باری کے نزول کا واضح طور پر احساس ہوتا ہے۔ سنت کے مطابق سیدھی سادی قبریں، لیکن ان کے اندر وہ لوگ محو خواب ہیں جن کی زندگیاں قابل رشک تھیں۔ کبیر والہ کے ایک عزیز طالب علم اعجاز میاں جو جمعیۃ طلباء اسلام ملتان کے صدر ہیں پہلی مرتبہ یہاں آئے، وہ قبروں کا یہ رنگ دیکھ کر بہت متاثر ہوئے۔ غالباً ملتان کے بے ننگ و نام گدی نشینوں کی فہرستیاں اعجاز صاحب کے سامنے تھیں جنھوں نے اہل اللہ کی قبروں پر لاکھوں روپیہ خرچ کر کے جہاں ان اہل حق کی ارواح کو رنج پہنچایا وہاں اپنی عاقبت بھی خراب کر لی۔ اگرچہ دنیا بنا لی۔ اس قسم کے ماحول سے نکل کر دین پور شریف کے ماحول میں آنے والا ایک دفعہ تو یقیناً حیران ہوتا ہے لیکن بعد میں اس کے دل و دماغ کے دریچے ایسے "کھلتے" ہیں کہ اسے ایسے مقامات پر دین چلتا پھرتا نظر آتا ہے۔ کافی دیر تک مزارات پر مسنون طریقہ سے قرآن خوانی ہوتی رہی اور پھر اکثر لوگ بادیدہ نم اس جگہ سے واپس آگئے۔ چند منٹ مدرسہ میں رکنا ہوا۔ اس مدرسہ کے ساتھ حضرت الامام سندھی کی یادیں وابستہ ہیں۔

دس بجے کے قریب بندہ حضرت مولانا انور سے اجازت لے کر خانپور آگیا۔ حضرت درخواستی اور آپ کے صاحبزادوں اور دوسرے متعلقین کے مکانات دین پور کالونی میں واقع ہیں۔ یہیں کی مسجد ہے جہاں حضرت رات کی نمازیں پڑھاتے ہیں، درس ارشاد فرماتے ہیں۔ مہمان خانہ میں جمعیۃ طلباء اسلام کے ندیم اقبال، صفدر چودھری، ڈاکٹر اعظم چیمہ، ڈاکٹر غلام مصطفیٰ عبدالرؤف ربانی، اعجاز مرالی، سعید قریشی اور سلمان گیلانی موجود تھے۔ سب سے ملاقات ہوئی پھر مدرسہ چلے گئے وہاں حضرت اقدس کی خدمت میں حاضری دی آپ نے بے پناہ دعاؤں سے نوازا۔ آپ کے صاحبزادے اور دوسرے سبھی عزیز وہیں تھے، جو ملا اس نے بھرپور محبت کا اظہار کیا۔ یقین کریں کہ ہمارے اکابر کی ان جگہوں پر جہاں اولیاء

بہت کچھ نظر آتا ہے۔ وہاں ان کے صاحبزادوں کا جذبہ خدمت اس دور میں ایک معرکہ کی چیز ہے۔ میں نے دین پور شریف، امروٹ شریف، خانقاہ سراجیہ کندیاں اور خانپور میں حضرات کے بچوں، پوتوں اور نواسوں کو مہمانوں کی خدمت میں جس طرح مشغول پایا اس پر دل انتہائی مطمئن ہوتا ہے۔ اور خوشی ہوتی ہے کہ "صاحبزادگی" کے آوارہ جراثیم ان مستقبل کے ماہ پاروں کو خراب نہیں کر سکے۔ اللہ تعالیٰ آئندہ بھی سب کو اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ اور حضرت ہیں کہ تمام انتظامات پر گہری نظر رکھے ہوئے ہیں۔ ہر ایک کے پاس جا کر خیریت معلوم کرتے ہیں۔ اور دعائیں دیتے ہیں۔

۱۱ بجے دار الحدیث میں جمعیۃ طلبہ اسلام ضلع رحیم یار خان کا اجتماع تھا حاضری بہت زیادہ تھی۔ اکثر عزیز طلبہ کی پیشانیوں سے محسوس ہو رہا تھا کہ یہ مستقبل میں خلق خدا کی رہنمائی کا فریضہ سرانجام دیں گے۔ یہاں حضرت کے صاحبزادے فضل الرحمٰن درخواستی کی تلاوت اور سلمان میاں کی نظم کے بعد بندہ کو درس حدیث کی فرمائش کی گئی۔ پھر بہاولپور میڈیکل کالج کے اعظم چیمہ نے جو خطاب کیا وہ اس صالح، سنجیدہ اور بہادر فرزند کے روشن مستقبل کا منہ بولتا ثبوت تھا۔ اور آخری تقریر ندیم صاحب کی تھی اور ظاہر ہے کہ وہ سٹیج کے بادشاہ ہیں۔

جمعہ کی اذان ہو چکی ہے مولانا عبدالشکور دین پوری کو دعوت دی جاتی ہے۔ عیدگاہ میں خلق خدا جوق در جوق آ رہی ہے۔ مولانا خطاب کے بادشاہ ہیں۔ علم و علماء کی فضیلت پر اپنے مخصوص انداز میں موتی بکھیرنے لگے۔

لیجئے حضرت مولانا انور اور مولانا محمد اجمل تشریف لائے۔ ادھر سے حضرت درخواستی جمعہ کے لیے طیار ہو کر جو کمرہ سے نکلے تو دورِ مسعود کے عربی النسل مجاہدوں کی یاد تازہ ہو گئی۔ آپ اپنے عزیز مہمانوں سے مل کر پیار محبت کی باتیں کر کے عیدگاہ تشریف لے گئے۔ مختصر تقریر کی۔ جس میں فرمایا۔ کہ سیاسی جلسہ نہیں ختم بخاری کی سالانہ تقریب ہے اور یہ کہ سیاست سے ہمیں واسطہ نہیں پر قرآن و حدیث کی اشاعت و تشہیر اور ان کے عملی نفاذ کی کوشش تقاضائے دین اسلام ہے اور کوئی بندۂ خدا اس سے الگ تھلگ نہیں رہ سکتا۔

مرشد درخواستی نے خطبہ جمعہ ارشاد فرمایا۔ نماز ہوئی اور نماز کے بعد سلمان میاں کی نظم، پھر مولانا انور نے مختصر خطاب فرمایا۔ آپ کے خطاب میں ایمان و استقامت کا جذبہ بطریق اتم موجود تھا۔ آپ نے علم کے میدان میں مسلمانوں کی ترک تازیوں کا تذکرہ فرمایا۔ خلافت راشدہ کے سنہری دور میں جو پہنچے تو لب و لہجہ سوا ہو گیا۔ اور خود اعتمادی کی فضا میں اسلاف کی عظمتوں کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے رخصت ہو گئے۔

اور اب مولانا محمد اجمل آئے۔ لہجہ میں بیماری کے باوجود توانائی تھی۔ مخصوص لے میں خطبہ اور پھر اشعار اور اشعار کے بعد مرشد درخواستی کی صحت و سلامتی کی دعا اور ان کے حکم سے حاضری اور انہی کے ارشادات سننے اور ختم بخاری کی تقریب مبارک سے استفادہ کی خواہش کا ذکر کر کے فرمایا کہ حکم ہے تو چند منٹ عرض کرونگا۔

اور پھر آپ نے مخصوص انداز میں ارباب دعوت و عزیمت کی جد و جہد کا جو تذکرہ کیا تو مجمع میں ارتعاش کی کیفیت پیدا ہو گئی۔ آپ ابھی چلے جا رہے تھے کہ حضرت درخواستی سٹیج پر تشریف لائے۔

اور اب آپ نے اپنے کو سنبھالا۔ مضمون کو پیٹا۔ وقت کی مناسبت سے بخاری اور اس کے عظیم المرتبت مرتّب کو خراجِ تحسین پیش کیا۔ حدیث کے دشمنوں کو للکارا اور فرمایا کہ تمہارا جادو نہیں چل سکے گا۔ خدا کے ساتھ مصطفےٰ اور قرآن کے ساتھ حدیث کی روشنی بجھ نہیں سکتی۔

اب حضرت کھڑے ہوئے وقت کی تنگی کے پیش نظر آپ نے اس تقریب کی مختصر غرض و غایت بیان فرمائی اور فرمایا کہ حالات کی ناساعدت کے باوجود عزیز مہمان تشریف لائے، کل یہاں گولی چلی تھی آج خوشی کا سماں ہے اور اسلامی نظام کی صورت میں خوشی کی تکمیل کا مژدہ سنا کر بخاری شریف کی آخری حدیث پڑھائی۔ اور اب دستاربندی کا اعلان ہوا۔

سب سے پہلے آپ نے مولانا انور کو پگڑی بندھوائی اور فرمایا کہ میرے مہمان ہیں اس تقریب میں مبارک دینے آئے ہیں۔ حضرت کعب رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو جب مبارک ملی تو آپ نے کپڑے مرحمت کر دئے۔ ہم بھی صحابی کی سنت پوری کرنے کی خاطر اپنی ہمت کے مطابق یہ ہدیہ

پیش کر رہے ہیں۔ بعد مولانا محمد اجمل، مولانا عبدالشکور اور مولانا محمد لقمان کا نمبر آیا۔ اور اب اس ذرہ بے مقدار پر نوازش ہوئی۔ جامع کلام کا وعدہ لیا (خدا توفیق ایفا دے) حدیث سنی اور اپنے دست مبارک سے پگڑی باندھی۔ ابتدا آپ نے کی پھر مولانا انور اور دوسرے حضرات نے مکمل کی یہ گھڑیاں میری زندگی کا ایسا سرمایہ ہیں! جن پہ رب کریم کا شکر ادا کرنا میرے بس میں نہیں۔ حضرت درخواستی اور مرشد انور جیسے حضرات میرے سر پر پگڑی باندھ رہے تھے تو میرا دل بلیوں اچھل رہا تھا۔ اللہ تعالیٰ اس اعزاز کی مجھے قدر کرنے کی توفیق دے۔

بعد ازاں ملتان کے حکیم حنیف اللہ صاحب، مدرسہ قاسم العلوم ملتان کے مولانا محمد اکبر، دین پور شریف کے مدرس مولانا عبدالرحمن، حضرت دین پوری علیہ الرحمہ کے صاحبزادے اور امام سندھی کے نواسے میاں ظہیر الحق صاحب کی دستار بندی ہوئی۔ قرآن وحدیث سے فارغ ہونے والوں کی دستار بندی ہوئی اور آخر میں پنجاب جمعیۃ طلبہ اسلام کے عہدیداروں کی۔ جن میں ندیم اقبال، صفدر چودھری، عبدالرؤف ربانی، اعظم چیمہ، ڈاکٹر غلام مصطفیٰ، اعجاز مرالی ملتان، سلمان گیلانی، سعید قریشی اور فضل الرحمن درخواستی شامل ہیں۔ دعا ہوئی، پھر نماز عصر اور اس کے بعد جمعیۃ طلبہ اسلام خانپور کی طرف سے مولانا انور اور مولانا محمد اجمل کے اعزاز میں استقبالیہ۔ وقت کی تنگی کے باعث سپاسنامہ نہ پڑھا جا سکا۔ ان دو کے علاوہ حضرت درخواستی نے مختصر نصیحتیں کیں۔ اسی مجلس میں رانا انوار الحق باری سرپرست ضلع رحیم یار خان، میاں محمد نسیم صدر ضلع، چودھری ارشد جاوید (صدر شہر) محمود الحسن قریشی (نائب صدر شہر) خالد حسین بھٹی (جنرل سیکرٹری) تنویر احمد (جوائنٹ سیکرٹری) سیف الرحمن درخواستی (ناظم نشر واشاعت) اور فضل الرحمن درخواستی (خازن) اور ثناء اللہ کی دستار بندی کرا کے کام کی تلقین کی۔ دعا ہوئی، مہمانوں کی خاطر تواضع ہوئی۔

حضرت مولانا انور اور مولانا محمد اجمل فوراً تشریف لے گئے کہ حضرت مولانا انور کے بعض عقیدت مند انہیں بعض جگہوں میں لے جانا چاہتے تھے۔ پھر ۹½ بجے شب وہ عوام ایکسپریس کے ذریعہ بہاولپور تشریف لے گئے جہاں چند گھنٹے قیام فرمایا۔ یہاں انجمن خدام الدین کی ایک بلڈنگ ہے جو نواب صاحب بہاولپور مرحوم کے منہ بولے بھائی اور سب کچھ میجر اللہ دتہ مرحوم نے وقف کی تھی اور جس کے کرایہ سے انجمن کا مدرسۃ البنات چل رہا ہے۔ آج کل اس کی نگرانی ڈاکٹر عبدالرشید کر رہے ہیں۔ یہ حضرت کے مخلص خدام میں سے ہیں اور ہم لوگ لیٹ آنے والی گاڑی کراچی ایکسپریس سے سوار ہوئے۔ جب ہم سٹیشن پر پہنچے۔ تو ابھی تیز رو آئی تھی (یعنی لیٹ) بڑی کوشش کی جگہ نہ ملی۔ کراچی ایکسپریس آئی تو وہی حالت۔ ایک ڈبہ پر پولیس کا قبضہ، مسافر حضرات کب کسی کو موقع دیتے ہیں۔ کوئی ریزرویشن کا بہانا بناتا ہے اور کوئی بالجبر قبضہ پر ناز کرتا ہے۔ ایک کمرہ پانی کے لیے وقف! دروازہ پر کھڑے صاحب سے بات کی تو گارڈ سے مراجعت کا کہا ان سے کہا تو انہوں نے فرمایا کہ وہی مختار ہیں۔ دوبارہ ان سے کہا تو پولیس سے ملنے کو کہا۔ ظاہر ہے کہ پولیس سے ملنے کا مقصد "حق الخدمت" کا چکر تھا۔ لیکن پولیس والے ابھی کسی کو پھٹے پر ہاتھ رکھنے نہیں دے رہے تھے۔ اتنے میں ایک صاحب آگئے۔ بعد میں معلوم ہوا کہ وہ بھی پولیس سے متعلق ہیں۔ اچھے لوگ ہر جگہ ہیں۔ دروازہ پر نگہبانی کرنے والے کو چند "تھپڑ" مار کر دوڑایا۔ کمرہ کھل گیا اور ہم مع الخیر اس میں بیٹھ گئے۔

مولانا انور بھی بہاولپور سے اسی پر سوار ہوئے۔ اعجاز مرالی اور سعید قریشی خانیوال اتر گئے۔ صفدر چودھری میرے ساتھ لاہور آئے۔ اور اس طرح ۳۶ گھنٹے کے قریب کا یہ سفر بخیر وخوبی ختم ہو گیا لیکن اپنی یادیں ہمیشہ کے لیے

# جمعیۃ طلباء اسلام کا تربیتی اجتماع

جمعیۃ طلبہ اسلام پاکستان کا دوسرا سہ روزہ تربیتی اجتماع ۱۲، ۱۳، ۱۴ اگست ۷۷ء کو مدرسہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ میں منعقد ہوگا جس میں جے۔ ٹی۔ آئی سے تعلق رکھنے والے کالج اور دینی مدارس کے طلبہ شریک ہوں گے اور مختلف موضوعات پر ملک کے صف اول کے اہل علم وقلم اپنے خیالات کا اظہار فرمائیں گے۔ تفصیلی پروگرام کے لیے جمعیۃ طلباء اسلام کے مرکزی دفتر ۴۔ بی شاہ عالم مارکیٹ سے رجوع کریں۔

(ناظم نشریات جمعیۃ طلبہ اسلام پاکستان)

